


پسند فرمودہ

جامع المعقول والمنقول حضرت مولانا نعیم احمد صاحب

استاد الحدیث جامعہ خیر المدارس ملتان


برکی اسلامی کتب خانہ ڈیرہ اسماعیل خان

Cell: 0346-7851984, 0310-9774200, 0336-9755780




تالیف

**مولانا نجم الثاقب**

مدرس جامعہ قاسم العلوم ملتان

پسند فرمودہ

جامع المعقول والمنقول حضرت مولانا **نعیم احمد** صاحب

اُستاد الحدیث- جامعہ خیر المدارس ملتان




ڈیرہ اسماعیل خان

# "انتباہ"



نام کتاب : تفهيم العربيه شرح الطريقة العصريه

تالیف: : مولانا نجم الثاقب

فاضل جامعہ خیر المدارس ملتان

مدرس جامعہ قاسم العلوم، ملتان

0313-5048429

کمپوزنگ : کامران خان

AOM گرافکس، ڈیرہ اسماعیل خان،

03449306303 , 03335036325

اشاعت اوّل : ذوالحجہ ۱۴۳۷ھ / ستمبر 2016

ناشر: : برکی اسلامی کتب خانہ

پرنس مارکیٹ ٹانک اڈہ ڈیرہ اسماعیل خان

0346-7851984

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# انتساب

میں اس کتاب کو فخر رسل امام الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ

اور تمام فقہاء خصوصاً امام اعظم ابو حنیفہ علیہم الرحمۃ جنہوں نے

قرآن و حدیث سے فقہ کے مسائل مستنبط کر کے امت کی راہنمائی

فرمائی اور اپنے والدین کریمین کی طرف منسوب کرتا ہوں جن کی

خصوصی توجہ وتربیت کی وجہ سے بندہ کو نورِ علم سے روشنی ملی اور تعلیم و

تصنیف کی سعادت نصیب ہوئی۔

اللہ تبارک وتعالیٰ اس کو قبول فرمائے۔ آمین

# دعائیہ کلمات

استاذ العلماء جامع المعقول والمنقول شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد اکبر خان صاحب

دامت برکاتہم العالیہ، شیخ الحدیث جامعہ قاسم العلوم ملتان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم O

**الحمد لله رب العلمين والصلاة والسلام على سيد الانبياء**

**والمرسلين وعلى آلهٖ وصحبه اجمعين ط**

وبعد! احقر نے محترم مولانا نجم الثاقب صاحب مدظلہ مدرس جامعہ قاسم العلوم ملتان کی تصنیف ''تفہیم العربیہ شرح الطریقۃ العصریۃ'' کے چیدہ چیدہ مقامات ملاحظہ کیے۔ ماشاءاللہ شرح تیر بہدف ہے اوران شاءاللہ طلبہ کرام کے لیے انتہائی مفید اور نافع ثابت ہوگی۔

دُعا ہے کہ رب ذوالجلال طلبہ کرام کواس شرح سے زیادہ سے زیادہ مستفید ہونیکی توفیق عطا فرماوے اور مؤلف موصوف کی اس کاوش کو شرفِ قبولیت سے نواز کر دارین میں باعث اجروثواب بنائے۔ آمین

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد اکبر خان صاحب

دامت برکاتہم العالیہ

جامعہ قاسم العلوم گلگشت۔ ملتان

# تقریظ

## صاحبزادہ قائد جمعیت وجانشین مفکر اسلام

## حضرت مولانا اسعد محمود صاحب دامت برکاتہم العالیہ

مہتمم جامعہ قاسم العلوم۔گلگشت کالونی، ملتان

برادر مکرم حضرت مولانا نجم الثاقب صاحب مدظلہ العالی میرے ہم سبق بھی ہیں اور ہم اکھٹے تکرار بھی کیا کرتے تھے۔انتہائی ذی استعداد اور ذہین ساتھی ہیں۔جامعہ قاسم العلوم ملتان میں ابتدائی درجات کے قابل ومحنتی مدرس ہیں۔ان کی شرح ''تفهيم العربيه شرح الطريقة العصريه'' کے جستہ جستہ مقامات دیکھے۔طلباء کرام کے لیے نافع و مفید پایا۔اللہ تعالیٰ اس کتاب کو موصوف اور اُس کے والدین اور اساتذہ کرام کے لیے درجات عالیہ کا سبب بنائے۔

آمین

**مولانا اسعد محمود صاحب**

مہتمم جامعہ قاسم العلوم، ملتان

# تقریظ

## جامع المعقول والمنقول استاذ العلماء حضرت مولانا نعیم احمد صاحب دامت برکاتہم

## استاد الحدیث وتفسیر جامعہ خیر المدارس، ملتان

بسم اللہ الرحمن الرحیم O

**نحمده ونصلي ونسلم على رسوله الكريم۔ اما بعد۔**

عزیزم مولانا نجم الثاقب صاحب جنہوں نے درس نظامی کی مکمل تعلیم جامعہ خیر المدارس ملتان سے حاصل کی ہے۔ موصوف نہایت ذہین، ذی استعداد اور شریف النفس طالب علم سمجھے جاتے ہیں۔ اور امتحان سہ ماہی، شش ماہی میں انعام بھی لیتے تھے اور اکثر اساتذہ انہیں قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔

مولانا موصوف اس وقت جامعہ قاسم العلوم ملتان میں ابتدائی درجات کے محنتی استاذ ہیں۔ موصوف نے وفاق المدارس العربیہ پاکستان کے بنین و بنات کے نصاب میں شامل عربی ادب کی کتاب الطریقہ العصریہ کا ترجمہ (اردو سے عربی، عربی سے اُردو) کیا ہے۔ ترجمہ نہایت سلیس اور شستہ ہے۔ اور ماشاء اللہ ترتیب بھی بہت اچھی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو طلبہ و اساتذہ کے لیے مفید تر بنائے۔ آمین

حضرت مولانا نعیم احمد صاحب

استاذ الحدیث والتفسیر

جامعہ خیر المدارس، ملتان

# عرض مؤلف

**نحمدہ و نصلی و نسلم علی رسولہ الکریم اما بعد!**

وفاق المدارس العربیہ پاکستان کے بنین و بنات کے نصاب میں شامل عربی ادب کی کتاب ''**الطریقة العصریة**'' جو کہ درس نظامی کے ابتدائی درجات میں پڑھائی جاتی ہے۔ مقبولیت عامہ کا جو رتبہ اس کو حاصل ہے وہ محتاج اظہار نہیں۔

قاری رحمت اللہ صاحب (مالک برکی اسلامی کتب خانہ، ڈیرہ اسماعیل خان) جو میرے انتہائی قریبی رفیق ہیں ان کی طرف سے ایک عرصے سے اصرار تھا کہ اس ابتدائی اور اہم کتاب کی آسان اور عام فہم شرح لکھی جائے مگر اپنی کم علمی کی وجہ سے اپنے آپ کو اس قابل نہ سمجھ کر ان کے اصرار کو ٹالتا رہا۔

۱۴۳۷ھ کی سالانہ چھٹیوں میں ان کی طرف سے اصرار میں جب شدت آئی تو احقر نے اپنے محبوب و شفیق استاذ محترم حضرت مولانا نعیم احمد صاحب مدظلہ العالی سے مشورہ کیا۔ استاد جی نے تائید فرمائی اور ساتھ دُعائیں بھی کیں اور شرح کے مکمل ہونے کے بعد تصحیح بھی فرمائی۔ فجزاہ اللہ خیر الجزاء.

نیز میرے مربی ماموں جان استاذ العلماء حضرت مولانا غلام رسول صاحب مدظلہ العالی (فاضل قدیم جامعہ دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک) جن کی خصوصی تربیت اور راہنمائی سے بندہ اس مقام تک پہنچا ہے ورنہ من آنم کہ من دانم۔

ان کی طرف سے اور بندہ کے والد محترم کی طرف سے (باوجود علیل ہونے کے) شرح کے لیے خصوصی دُعاؤں کا اہتمام رہا۔

الحمد للہ حضرات اساتذہ کرام اور والدین کی خصوصی دُعاؤں کی بدولت یہ ''نقش اوّل'' آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اساتذہ کرام اور مشائخ کرام کے بابرکت کلمات نے اس کتاب کو ''عروس جمیل درلباس حریر'' کا مصداق بنادیا ہے۔

ان شاء اللہ طلبہ کرام وطالبات کے لیے مفید ونافع ثابت ہوگی۔

انتہائی ناسپاسی ہوگی اگر میں اپنے برادر اصغر حافظ عبدالباسط سلمہ اور ماموں زاد بھائی حافظ عبیداللہ صاحب کا شکریہ ادا نہ کروں۔ جن کی خصوصی محنت وکاوش سے خوبصورت کمپوزنگ اور بائنڈنگ کیساتھ یہ کتاب منصۂ شہود پر موجود ہے۔

برادر مکرم حضرت مولانا صفدر شہزاد صاحب، حضرت مولانا حبیب الرحمان اکبر صاحب (مدرسین جامعہ قاسم العلوم ملتان) ودیگر تمام احباب کا صمیم قلب سے ممنون ومشکور ہوں۔ جنہوں نے مفید مشوروں اور دُعاؤں سے نوازا ہے۔

آخر میں علماء کرام اور طلباء کرام کی خدمت میں گذارش ہے جہاں کہیں کوئی لغزش اور چوک ہوگئی ہو آپ کو نظر آئے تو ضرور مطلع فرمائیں ان شاء اللہ اگلی اشاعت میں اس کی تصحیح کردی جائے گی۔

اللہ تبارک وتعالیٰ اس حقیر سی علمی کاوش کو اپنی بارگاہ عالیہ میں قبول فرما کر آخرت میں نجات کا ذریعہ بنائے۔ آمین۔

یرحم اللہ عبداً من قال امینا

نجم الثاقب عفا اللہ عنہ

مدرس جامعہ قاسم العلوم

گلگشت کالونی۔ ملتان

# فهرست

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اَلدَّرْسُ الْأَوَّلُ (پہلا سبق)

## هٰذَا (یہ)

هٰذَا كِتَابٌ (یہ ایک کتاب ہے)　　هٰذَا قَلَمٌ (یہ ایک قلم ہے)

هٰذَا وَرَقٌ (یہ ایک ورق ہے)

| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا كِتَابٌ | یہ ایک کتاب ہے۔ |
|---|---|---|---|
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا قَلَمٌ | یہ ایک قلم ہے۔ |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا كُرْسِيٌّ | یہ ایک کرسی ہے۔ |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا مَكْتَبٌ | یہ ایک میز ہے۔ |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا بَابٌ | یہ ایک دروازہ ہے۔ |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا شُبَّاكٌ | یہ ایک کھڑکی ہے۔ |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذَا جِدَارٌ | یہ ایک دیوار ہے۔ |

هٰذَا طَالِبٌ (یہ طالب علم ہے)　　هٰذَا أُسْتَاذٌ (یہ ایک استاذ ہے)

هٰذَا خَادِمٌ (یہ نوکر / خدمت کرنے والا ہے)

## مَنْ هٰذَا؟ (یہ کون ہے)

| مَنْ هٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذَا طَالِبٌ | یہ ایک طالب علم ہے۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ هٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذَا أُسْتَاذٌ | یہ ایک استاد ہے۔ |
| مَنْ هٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذَا خَادِمٌ | یہ ایک خادم ہے۔ |
| مَنْ هٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذَا رَجُلٌ | یہ ایک مرد ہے۔ |

هٰذَا سَعِيْدٌ (یہ سعید ہے)　　هٰذَا مَحْمُوْدٌ (یہ محمود ہے)　　هٰذَا حَامِدٌ (یہ حامد ہے)

# تمرین (مشق)

1۔ان الفاظ کو (ھذا) کے ساتھ ملا کر پڑھیں۔

کُرْسِیٌّ ——— کرسی ← هٰذَا كُرْسِيٌّ یہ ایک کرسی ہے۔

عَمُوْدٌ ——— ستون ← هٰذَاعَمُوْدٌ یہ ایک ستون ہے۔

سَقَفٌ ——— چھت ← هٰذَا سَقَفٌ یہ ایک چھت ہے۔

كَاسٌ ——— پیالہ ← هٰذَا كَاسٌ یہ ایک پیالہ ہے۔

وَرَقٌ ——— کاغذ ← هٰذَا وَرَقٌ یہ ایک کاغذ ہے۔

تِلْمِيْذٌ ——— شاگرد ← هٰذَا تِلْمِيْذٌ یہ ایک شاگرد ہے۔

خَادِمٌ ——— نوکر ← هٰذَا خَادِمٌ یہ ایک نوکر ہے۔

مُعَلِّمٌ ——— استاذ ← هٰذَا مُعَلِّمٌ یہ ایک استاذ ہے۔

حَارِسٌ ——— چوکیدار ← هٰذَا حَارِسٌ یہ ایک چوکیدار ہے۔

1۔ عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی |
|---|---|
| یہ پنسل ہے۔ | هٰذَا قَلَمُ الرَّصَاصِ |
| یہ کھڑکی ہے۔ | هذا شُبَّاكٌ |
| یہ دیوار ہے۔ | هٰذَا جِدَارٌ |
| یہ ستون ہے۔ | هٰذَا عَمُوْدٌ |
| یہ لڑکا ہے۔ | هٰذَا وَلَدٌ |
| یہ مرد ہے۔ | هٰذَا رَجُلٌ |
| یہ باپ ہے۔ | هٰذَااَبٌ |
| یہ سعید ہے۔ | هٰذَا سَعِيْدٌ |
| یہ مدرس ہے۔ | هٰذَا مُعَلِّمٌ |

# اَلدَّرسُ الثَّانِیُ (دوسرا سبق)

## هٰذِهٖ (یہ مؤنث)

هٰذِهٖ سَاعَةٌ (یہ ایک گھڑی ہے) هٰذِهٖ كُرَّاسَةٌ (یہ ایک کاپی ہے)

هٰذِهٖ زَهْرَةٌ (یہ ایک پھول ہے)

## ما هذه؟ (یہ کیا ہے؟)

| مَاهٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ سَاعَةٌ | یہ ایک گھڑی ہے۔ |
|---|---|---|---|
| مَاهٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ كُرَّاسَةٌ | یہ ایک کاپی ہے۔ |
| مَاهٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ زَهْرَةٌ | یہ ایک پھول ہے۔ |
| مَاهٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ سَبُّوْرَةٌ | یہ ایک تختہ سیاہ ہے۔ |
| مَاهٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ مِسْطَرَةٌ | یہ ایک پیمانہ ہے۔ |
| مَاهٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ مِحْفَظَةٌ | یہ ایک بستہ ہے۔ |

هٰذِهٖ طَالِبَةٌ (یہ ایک طالبہ ہے) هٰذِهٖ اُسْتَاذَةٌ (یہ ایک استانی ہے)

هٰذِهٖ خَادِمَةٌ (یہ ایک خادمہ ہے/نوکرانی ہے)

## مَنْ هٰذِهٖ؟ (یہ کون ہے)

| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ طَالِبَةٌ | یہ ایک طالبہ ہے۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ اُسْتَاذَةٌ | یہ ایک استانی ہے۔ |
| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ خَادِمَةٌ | یہ ایک نوکرانی ہے۔ |
| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ اِمْرَأَةٌ | یہ ایک عورت ہے۔ |
| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ بِنْتٌ | یہ ایک لڑکی ہے۔ |
| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے۔ |

هٰذِهٖ زَیْنَبُ (یہ زینب ہے) هٰذِهٖ سَعِیْدَةُ (یہ سعیدہ ہے) هٰذِهٖ سَلْمٰی (یہ سلمٰی ہے)

# تمرین (مشق)

ا۔ان الفاظ کو(هٰذِهِ ) کے ساتھ ملا کر پڑھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| غُرْفَةٌ | کمرہ | هٰذِهِ غُرْفَةٌ | یہ ایک کمرہ ہے۔ |
| مِرْوَحَةٌ | پنکھا | هٰذِهِ مِرْوَحَةٌ | یہ ایک پنکھا ہے۔ |
| شَجَرَةٌ | درخت | هٰذِهِ شَجَرَةٌ | یہ ایک درخت ہے۔ |
| مِسْطَرَةٌ | پیمانہ | هٰذِهِ مِسْطَرَةٌ | یہ ایک پیمانہ ہے۔ |
| طَلَّاسَةٌ | جھاڑن/صافی | هٰذِهِ طَلَّاسَةٌ | یہ ایک جھاڑن/صافی ہے۔ |
| تِلْمِيْذَةٌ | طالبہ | هٰذِهِ طالبةٌ | یہ ایک طالبہ/شاگردہ ہے۔ |
| اُسْتَاذَةٌ | استانی | هٰذِهِ اُسْتَاذَةٌ | یہ ایک استانی ہے۔ |
| خَادِمَةٌ | خادمہ/نوکرانی | هٰذِهِ خَادِمَةٌ | یہ ایک نوکرانی ہے۔ |
| وَالِدَةٌ | ماں | هٰذِهِ وَالِدَةٌ | یہ ایک ماں ہے۔ |
| بِنْتٌ | لڑکی | هٰذِهِ بِنْتٌ | یہ ایک لڑکی ہے۔ |

۲۔ عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی | اُردو | عربی |
|---|---|---|---|
| یہ کمرہ ہے | هٰذِهِ غرفةٌ | یہ درخت ہے | هٰذِهِ شَجَرَةٌ |
| یہ عینک ہے۔ | هٰذِهِ نَظَّارَةٌ | یہ سائیکل ہے۔ | هٰذِهِ درَّاجَةٌ |
| یہ گھڑی ہے۔ | هٰذِهِ ساعةٌ | یہ مدرسہ ہے۔ | هٰذِهِ مَدْرَسَةٌ |
| یہ موٹر ہے۔ | هٰذِهِ سَيَّارَةٌ | یہ استانی ہے۔ | هٰذِهِ اُسْتَاذَةٌ |
| یہ سعیدہ ہے۔ | هٰذِهِ سعيدةُ | یہ بچی ہے۔ | هٰذِهِ طِفْلَةٌ |

۳۔ اردو میں ترجمہ کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ مِرْوَحَةٌ | یہ ایک پنکھا ہے۔ | هٰذِهٖ نظارةٌ | یہ ایک چشمہ/عینک ہے۔ |
| هٰذِهٖ اِمْرَأَةٌ | یہ ایک عورت ہے۔ | هٰذِهٖ ساعةٌ | یہ ایک گھڑی ہے۔ |
| هٰذِهٖ وَرْدَةٌ | یہ ایک گلاب کا پھول ہے۔ | هٰذِهٖ غرفةٌ | یہ ایک کمرہ ہے۔ |
| هٰذِهٖ اُمٌّ | یہ ایک ماں ہے۔ | هٰذِهٖ بنتٌ | یہ ایک لڑکی ہے۔ |
| هٰذِهٖ سَعِيْدَةُ | یہ سعیدہ ہے۔ | هٰذِهٖ شريفةٌ | یہ ایک نیک/شریف ہے۔ |

# الدَّرْسُ الثَّالِثُ (تیسرا سبق)

هٰذَا (یہ مذکر، اشارہ قریب) ذَاكَ (وہ۔مذکر۔اشارہ بعید)

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا كتابٌ | یہ ایک کتاب ہے | وَذَاكَ كتاب | اور وہ ایک کتاب ہے۔ |
| هٰذَا قلمٌ | یہ ایک قلم ہے | وَ ذَاكَ قلمٌ | اور وہ ایک قلم ہے۔ |
| مَا ذَاكَ؟ | وہ کیا ہے؟ | ذَاكَ كتابٌ | وہ ایک کتاب ہے۔ |
| مَا ذَاكَ؟ | وہ کیا ہے؟ | ذَاكَ كرسيٌّ | وہ ایک کرسی ہے۔ |
| مَا ذَاكَ؟ | وہ کیا ہے؟ | ذَاكَ بابٌ | وہ ایک دروازہ ہے۔ |

مَنْ ذَاكَ (وہ کون ہے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ ذَاكَ؟ | وہ کون ہے؟ | ذَاكَ اُسْتَاذٌ | وہ ایک استاد ہے۔ |
| مَنْ ذَاكَ؟ | وہ کون ہے؟ | ذَاكَ طَالِبٌ | وہ ایک طالب علم ہے۔ |
| مَنْ ذَاكَ؟ | وہ کون ہے؟ | ذَاكَ مَحْمُوْدٌ | وہ محمود ہے۔ |

هٰذِہٖ (یہ مؤنث کیلئے، اشارہ قریب) تِلْکَ (وہ۔ مؤنث کیلئے اشارہ بعید)

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذِہٖ سَاعَةٌ | یہ ایک گھڑی ہے۔ | وَ تِلْکَ سَاعَةٌ | اور وہ ایک گھڑی ہے۔ |
| هٰذِہٖ شجرةٌ | یہ ایک درخت ہے۔ | وَ تِلْکَ شَجَرَةٌ | اور وہ ایک درخت ہے۔ |
| مَا تِلْکَ؟ | وہ کیا ہے؟ | تِلْکَ سَاعَة | وہ ایک گھڑی ہے۔ |
| مَا تِلْکَ؟ | وہ کیا ہے؟ | تِلْکَ شَجَرَةٌ | وہ ایک درخت ہے۔ |
| مَا تِلْکَ؟ | وہ کیا ہے۔ | تِلْکَ مِرْ وَحَةٌ | وہ ایک پنکھا ہے۔ |

مَنْ تِلْکَ (وہ کون ہے؟)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ تِلْکَ؟ | وہ کون ہے؟ | تلک طالبةٌ | وہ ایک طالبہ ہے۔ |
| مَنْ تِلْکَ؟ | وہ کون ہے؟ | تِلْکَ امرأةٌ | وہ ایک عورت ہے۔ |
| مَنْ تِلْکَ؟ | وہ کون ہے؟ | تِلْکَ بنتٌ | وہ ایک لڑکی ہے۔ |
| ذَاکَ وَلَدٌ | وہ ایک لڑکا ہے۔ | وَذَاکَ وَالَدٌ | اور وہ ایک لڑکا ہے۔ |
| وَتِلْکَ بِنْتٌ | اور وہ ایک لڑکی ہے۔ | | |

# تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں۔ (مذکر الفاظ)

| اُردو | عربی | اُردو | عربی |
|---|---|---|---|
| وہ مسجد ہے۔ | ذَاكَ مَسْجِدٌ | وہ میدان ہے | ذَاكَ مَيْدَانٌ |
| وہ گھر ہے۔ | ذَاكَ بَيْتٌ | وہ چارپائی ہے۔ | ذَاكَ سَرِيْرٌ |
| وہ سڑک ہے۔ | ذَاكَ شَارِعٌ | وہ کون ہے؟ | من ذَاكَ ؟ |
| وہ طالب علم ہے۔ | ذَاكَ طَالِبٌ | وہ منشی ہے۔ | ذَاكَ كَاتِبٌ |
| وہ مؤذن ہے۔ | ذَاكَ مُؤَذِّنٌ | وہ سعید ہے۔ | ذَاكَ سَعِيْدٌ |

## (مؤنث الفاظ)

| عربی | اُردو | عربی | اُردو |
|---|---|---|---|
| تِلْکَ شجرۃٌ | وہ درخت ہے۔ | تِلْکَ غُرْفَۃٌ | وہ کمرہ ہے۔ |
| تِلْکَ دَرّاجۃٌ | وہ سائیکل ہے۔ | تِلْکَ شمسٌ | وہ سورج ہے۔ |
| تِلْکَ طَائِرَۃٌ | وہ ہوائی جہاز ہے۔ | تِلْکَ حافِلَۃٌ | وہ موٹر ہے۔ |
| تِلْکَ طِفْلَۃٌ | وہ بچی ہے۔ | تِلْکَ امرأۃٌ | وہ عورت ہے۔ |
| تِلْکَ فَاطِمَۃُ | وہ فاطمہ ہے۔ | تِلْکَ اُمٌّ | وہ ماں ہے۔ |

# الدّرس الرابع (چوتھا سبق)

اَنَا (میں) اَنْتَ (تو) هُوَ (وہ۔مذکر)

اَنَا اُسْتَاذٌ (میں استاد ہوں) اَنْتَ تِلْمِیْذٌ (تو شاگرد ہے) هُوَ تِلْمِیْذٌ (وہ شاگرد ہے)

| | |
|---|---|
| مَنْ اَنْتَ یَا خَالِدٌ (اے خالد تو کون ہے؟) | اَنَا تِلْمِیْذٌ (میں شاگرد ہوں) |
| مَنْ اَنَا؟ (میں کون ہوں؟) | اَنْتَ اُسْتَاذٌ (تو استاد ہے) |
| مَنْ هُوَ؟ (وہ کون ہے؟) | هُوَ تِلْمِیْذٌ (وہ شاگرد ہے) |

## هل؟ (کیا)

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَلْ اَنْتَ تِلْمِیْذٌ؟ | کیا تو شاگرد ہے؟ | نَعَمْ، اَنَا تِلْمِیذٌ | جی ہاں، میں شاگرد ہوں |
| هَلْ انتَ اُسْتَاذٌ؟ | کیا آپ استاد ہیں؟ | لا، بَلْ اَنَا تِلمیذٌ | نہیں، بلکہ میں شاگرد ہوں |
| هَلْ اَنَا اُسْتَاذٌ؟ | کیا میں استاد ہوں؟ | نَعَمْ، اَنْتَ اُسْتَاذٌ | جی ہاں، آپ استاد ہیں |
| هَلْ خَالِدٌ تلمِیْذٌ؟ | کیا خالد شاگرد ہے؟ | نَعَمْ، خَالِدٌ تِلْمِیْذٌ | جی ہاں، خالد شاگرد ہے |

اَنَا (میں) اَنْتِ (تو) هِيَ (وہ۔مؤنث)

اَنْتِ اُسْتَاذَةٌ (تو استانی صاحبہ ہے۔) اَنْتِ تِلْمِيْذَةٌ (تو شاگردہ ہے)

هِيَ تِلْمِيْذَةٌ (وہ شاگردہ ہے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ اَنْتِ يَافَاطِمَةُ؟ | اے فاطمہ تو کون ہے؟ | اَنَا تِلْمِيْذَةٌ | میں شاگردہ ہوں۔ |
| مَنْ اَنَا؟ | میں کون ہوں؟ | اَنْتِ اُسْتَاذَةٌ | تو استانی صاحبہ ہے۔ |
| مَنْ هِيَ ؟ | وہ کون ہے؟ | هِيَ زينبُ | وہ زینب ہے۔ |
| هَلْ اَنْتِ تِلْمِيْذَةٌ؟ | کیا تو شاگردہ ہے؟ | نَعَمْ، اَنَا تِلْمِيْذَةٌ | جی ہاں، میں شاگردہ ہوں۔ |
| هَلْ اَنْتِ اُسْتَاذَةٌ ؟ | کیا تو استانی صاحبہ ہے؟ | لاَ، بَلْ اَنَا تِلْمِيْذَةٌ | نہیں، بلکہ میں شاگردہ ہوں |
| هَلْ اَنَا اُسْتَاذَةٌ؟ | کیا میں استانی صاحبہ ہوں؟ | نَعَمْ، اَنْتِ اُسْتَاذَةٌ | جی ہاں، تو استانی صاحبہ ہے۔ |
| هذهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے۔ | هِيَ تِلْمِيْذَةٌ | وہ شاگردہ ہے۔ |
| هِيَ مُؤَدَّبَةٌ | وہ باادب ہے۔ | | |

## تمرين (مشق)

ا۔ان الفاظ کو جملوں میں استعمال کریں۔

| (مذکر الفاظ) | معانی | جملہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| عَالِمٌ | جاننے والا | هُوَ عَالِمٌ | وہ جاننے والا ہے۔ |
| تَاجِرٌ | تجارت کرنے والا | اَنْتَ تَاجِرٌ | تو تجارت کرنے والا ہے۔ |
| عَاقِلٌ | عقلمند | هُوَ عَاقِلٌ | وہ عقلمند ہے۔ |
| شَرِيْفٌ | نیک/شریف | اَنَا شَرِيْفٌ | میں نیک/شریف ہوں۔ |
| خَادِمٌ | خدمت کرنے والا | اَنْتَ خَادِمٌ | تو خدمت کرنے والا ہے۔ |

| ترجمہ | جملہ | معانی | (مؤنث الفاظ) |
|---|---|---|---|
| میں جاننے والی ہوں۔ | اَنَا عَالِمَةٌ | جاننے والی | عَالِمَةٌ |
| وہ تجارت کرنے والی ہے۔ | هِيَ تَاجِرَةٌ | تجارت کرنے والی | تَاجِرَةٌ |
| تو عقلمند ہے۔ | اَنتِ عَاقِلَةٌ | عقلمند | عَاقِلَةٌ |
| وہ نیک/شریف ہے۔ | هِيَ شَرِيفَةٌ | نیک/شریف | شَرِيفَةٌ |
| میں خدمت کرنے والی ہوں۔ | اَنَا خَادِمَةٌ | خدمت کرنے والی | خَادِمَةٌ |

۲۔ جواب خود لکھیں۔

| جواب | جملے |
|---|---|
| نَعَمْ ، انا مُوَظَّفٌ<br>جی ہاں، میں ملازم ہوں۔ | هَلْ اَنْتَ مُوَظَّفٌ؟<br>کیا تو ملازم ہے؟ |
| نَعَمْ، اَنَا مُسْلِمٌ<br>جی ہاں، میں مسلمان ہوں۔ | هَلْ اَنْتَ مُسْلِمٌ؟<br>کیا آپ مسلمان ہیں؟ |
| نَعَمْ، اَنَا بَاكِسْتَانِيٌّ.<br>جی ہاں، میں پاکستانی ہوں۔ | هَلْ اَنْتَ بَاكِسْتَانِيٌّ؟<br>کیا تو پاکستانی ہے؟ |
| نَعَمْ، اَنَا رَجُلٌ<br>جی ہاں، میں آدمی ہوں۔ | هَلْ اَنْتَ رَجُلٌ؟<br>کیا تو آدمی ہے؟ |
| نَعَمْ، مَحْمُودٌ طَالِبٌ.<br>جی ہاں، محمود طالب علم ہے۔ | هَلْ مَحْمُودٌ طَالِبٌ؟<br>کیا محمود طالب علم ہے؟ |
| نَعَمْ، هُوَ مَسْرُورٌ<br>جی ہاں، وہ خوش ہے۔ | هَلْ هُوَ مَسْرُورٌ؟<br>کیا وہ خوش ہے؟ |

| | |
|---|---|
| هَلْ انتِ مُوَظَّفَةٌ؟<br>کیا تو ملازمہ ہے؟ | نعَمْ، انَا مؤظَّفَةٌ<br>جی ہاں، میں ملازمہ ہوں۔ |
| هَلْ انتِ مُسلِمَةٌ؟<br>کیا تو مسلمان ہے؟ | نعَمْ، انَا مُسلِمَةٌ<br>جی ہاں، میں مسلمان ہوں۔ |
| هَلْ اَنتِ باكِستانِيَّةٌ؟<br>کیا تو پاکستانی ہے؟ | نعَمْ، انَا باكِستانِيَّةٌ<br>جی ہاں، میں پاکستانی ہوں۔ |
| هَلْ اَنْتِ اِمْرَاَةٌ؟<br>کیا تو عورت ہے؟ | نَعَمْ، انَا اِمْرَاَةٌ<br>جی ہاں، میں عورت ہوں۔ |
| هَلْ فَاطِمَةُ طَالِبَةٌ؟<br>کیا فاطمہ طالبہ ہے؟ | نَعَمْ، فاطِمَةُ طَالِبَةٌ<br>جی ہاں، فاطمہ طالبہ ہے۔ |
| هَلْ هِيَ مَسْرُوْرٌ؟<br>کیا وہ خوش ہے؟ | نَعَمْ، هِيَ مَسْرُوْرَةٌ<br>جی ہاں، وہ خوش ہے۔ |

۳۔ مذکر الفاظ کو مؤنث میں تبدیل کریں۔

| مذکر | مؤنث | مذکر | مؤنث |
|---|---|---|---|
| هٰذَا صَالِحٌ | یہ ایک نیک مرد ہے | هٰذِهٖ صَالِحَةٌ | یہ ایک نیک عورت ہے۔ |
| هٰذَا كَاتِبٌ | یہ ایک کاتب مرد ہے۔ | هٰذِهٖ كاتبةٌ | یہ ایک کاتب عورت ہے۔ |
| هٰذَا مُتَعَلِّمٌ | یہ ایک شاگرد ہے۔ | هٰذِهٖ مُتَعَلِّمَةٌ | یہ ایک شاگرد ہے۔ |
| اَنْتَ وَلَدٌ | تو ایک لڑکا ہے۔ | اَنْتِ بنتٌ | تو ایک لڑکی ہے۔ |
| هٰذَا شَرِيْفٌ | یہ ایک شریف مرد ہے۔ | هٰذِهٖ شَرِيْفَةٌ | یہ ایک شریف عورت ہے۔ |
| هُوَ كَرِيْمٌ | وہ ایک کریم مرد ہے۔ | هِيَ كَرِيْمَةٌ | وہ ایک کریم عورت ہے۔ |

| هُوَ مَرِيْضٌ | وہ ایک بیمار مرد ہے۔ | هِيَ مَرِيْضَةٌ | وہ ایک بیمار عورت ہے۔ |
|---|---|---|---|
| اَنَا تِلْمِيْذٌ | میں ایک شاگرد ہوں۔ | اَنَا تِلْمِيْذَةٌ | میں ایک شاگردہ ہوں۔ |
| اَنْتَ اُسْتَاذٌ | تو ایک استاد صاحب ہے۔ | اَنْتِ اُسْتَاذَةٌ | تو ایک استانی صاحبہ ہے۔ |
| هُوَ وَلَدٌ | وہ ایک لڑکا ہے۔ | هِيَ بِنْتٌ | وہ ایک لڑکی ہے۔ |

## الدَّرْسُ الْخَامِسُ (پانچواں سبق)

### ی. ك (مذکر)

هٰذَا كِتَابِيْ وَ هٰذَا كِتَابُكَ — یہ میری کتاب ہے اور یہ تیری کتاب ہے۔

هٰذَا قَلَمِيْ وَهٰذَا قَلَمُكَ — یہ میرا قلم ہے۔اور یہ تیرا قلم ہے۔

لِمَنْ هٰذَا؟ — یہ کس کا/ کس کی ہے؟

| | |
|---|---|
| يَا مَحْمُوْدُ!<br>اے محمود! | نعم، يا سَيِّدِيْ<br>جی ہاں، میرے سردار |
| لِمَنْ هٰذَا الْكِتَابُ؟<br>یہ کتاب کس کی ہے؟ | هٰذَا كِتَابِيْ<br>یہ میری کتاب ہے۔ |
| لِمَنْ هٰذِهِ السَّاعَةُ؟<br>یہ گھڑی کس کی ہے؟ | هٰذِهٖ سَاعَتِيْ<br>یہ میری گھڑی ہے۔ |
| مَنْ اُسْتَاذُكَ؟<br>تیرا استاد کون ہے؟ | اَنْتَ اُسْتَاذِيْ<br>تو میرا استاد ہے۔ |
| مَنْ زَمِيْلُكَ؟<br>تیرا دوست کون ہے؟ | ذاكَ زَمِيْلِيْ<br>وہ میرا دوست ہے۔ |
| مَنْ اَخُوْكَ؟<br>تیرا بھائی کون ہے؟ | هٰذَا اَخِيْ<br>یہ میرا بھائی ہے۔ |

## ی. ك (مؤنث)

| هٰذَا كِتَابِيْ | یہ میری کتاب ہے۔ | وَهٰذَا كِتَابُكِ | اور یہ تیری کتاب ہے۔ |
|---|---|---|---|
| هَذَا قَلَمِيْ | یہ میرا قلم ہے | وَهٰذَا قَلَمُكِ | اور یہ تیری قلم ہے۔ |
| يَا فَاطِمَةُ؟ | اے فاطمہ؟ | نَعَمْ يَا سَيِّدِيْ | جی ہاں۔میری آقا |

| لِمَنْ هٰذَا الْكِتَابُ؟<br>یہ کتاب کس کی ہے؟ | هَذَا كِتَابِيْ<br>یہ میری کتاب ہے۔ |
|---|---|
| لِمَنْ هٰذِهِ الْكُرَّاسَةُ؟<br>یہ کاپی کس کی ہے؟ | هٰذِهِ كُرَّاسَتِيْ<br>یہ میری کاپی ہے۔ |
| مَنْ اُسْتَاذَتُكِ؟<br>تیری استانی کون ہے؟ | اَنْتِ اُسْتَاذَتِيْ<br>تو میری استانی ہے۔ |
| مَنْ زَمِيْلَتُكِ؟<br>تیری سہیلی کون ہے؟ | تِلْكَ زَمِيْلَتُكِ<br>وہ تیری سہیلی ہے۔ |
| مَنْ اُخْتُكِ؟<br>تیری بہن کون ہے؟ | هٰذِهِ اُخْتِيْ<br>یہ میری بہن ہے۔ |
| اَيْنَ اُمُّكِ؟<br>تیری ماں کہاں ہے؟ | اُمِّيْ فِي الْبَيْتِ<br>میری ماں گھر میں ہے۔ |
| اَيْنَ زَمِيْلَتُكِ؟<br>تیری سہیلی کہاں ہے؟ | زَمِيْلَتِيْ فِي الْفَصْلِ<br>میری سہیلی درسگاہ میں ہے۔ |

هٰذِهِ سَاعَتِيْ (یہ میری گھڑی ہے۔) وهذهٖ سَاعَتُكِ (اور یہ تیری گھڑی ہے۔)

هٰذِهِ اُخْتِيْ وَهذه اُخْتُكِ (یہ میری بہن ہے اور یہی تیری بہن ہے۔)

# تمرين (مشق)

ا۔ مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ ''ی'' ضمیر مجرور لگا کر پڑھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَذَا رَاسٌ | یہ سر ہے۔ | هٰذا رَاسِیْ | یہ میرا سر ہے۔ |
| هَذَا وَجْهٌ | یہ چہرہ ہے۔ | هٰذا وَجْهِیْ | یہ میرا چہرہ ہے۔ |
| هٰذَا اَنْفٌ | یہ ناک ہے۔ | هٰذَا اَنْفِیْ | یہ میرا ناک ہے۔ |
| هٰذَا فَمٌ | یہ منہ ہے۔ | هٰذَا فَمِیْ | یہ میرا منہ ہے۔ |
| هٰذَا لِسَانٌ | یہ زبان ہے۔ | هٰذَا لِسَانِیْ | یہ میری زبان ہے۔ |
| هٰذَا صَدْرٌ | یہ سینہ ہے۔ | هٰذَا صَدْرِیْ | یہ میرا سینہ ہے۔ |
| هٰذَا بَطْنٌ | یہ پیٹ ہے۔ | هٰذَا بَطْنِیْ | یہ میرا پیٹ ہے۔ |
| هٰذَا ظَهْرٌ | یہ پیٹھ ہے۔ | هٰذَا ظَهْرِیْ | یہ میری پیٹھ ہے۔ |
| هٰذَا جِلْدٌ | یہ چمڑا ہے۔ | هٰذا جِلْدِیْ | یہ میرا چمڑا ہے۔ |

۲۔ اب انہی الفاظ کے ساتھ ''کَ'' ضمیر مجرور لگا کر پڑھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا رَأْسُكَ | هٰذَا وَجْهُكَ | هٰذَا اَنْفُكَ | هٰذَا فَمُكَ |
| هٰذَا قَلْبُكَ | هٰذَا لِسَانُكَ | هٰذَا صَدْرُكَ | هٰذَا بَطْنُكَ |
| هٰذَا ظَهْرُكَ | هٰذَا جِلْدُكَ | | |

۳۔ عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی | اُردو | عربی |
|---|---|---|---|
| میں مسلمان ہوں۔ | اَنَا مُسْلِمٌ | اسلام میرا دین ہے۔ | اَلْاِسْلَامُ دِیْنِیْ |
| قرآن میری کتاب ہے۔ | اَلْقُرْاٰنُ كِتَابِیْ | آپ میرے دوست ہیں۔ | اَنْتَ زَمِیْلِیْ |
| وہ میرے استاذ ہیں۔ | هُوَ اُسْتَاذِیْ | پاکستان میرا ملک ہے۔ | بَاكِسْتَانُ دَوْلَتِیْ |
| یہ میرا مدرسہ ہے۔ | هٰذِهٖ مَدْرَسَتِیْ | وہ میرا کمرہ ہے۔ | تِلْكَ غُرْفَتِیْ |
| کراچی میرا شہر ہے۔ | كَرَاتَشِیْ بَلَدِیْ | | |

# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ (چھٹا سبق)

## اَلْمُفْرَدَاتُ (مفردات)

| هٰذَا | یہ مذکر | ذَاكَ | وہ مذکر | ذَالِكَ | وہ مذکر |
|---|---|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ | یہ مؤنث | تِلْكَ | وہ مؤنث | قَلَمٌ | قلم |
| شُبَّاكٌ | کھڑکی | عَمُوْدٌ | ستون | سَقْفٌ | چھت |
| سَطْحٌ | چھت | حَارِسٌ | چوکیدار | زَهْرَةٌ | پھول |
| مِسْطَرَةٌ | پیانہ | مِحْفَظَةٌ | بستہ/بیگ | مُوَظَّفَةٌ | ملازمہ/نوکرانی |
| مَسْرُوْرٌ | خوش | | | | |

## اَلْجُمَلُ (جملے)

| | |
|---|---|
| اَنَا تِلْمِيْذٌ<br>میں شاگرد ہوں۔ | اِسْمِیْ حَامِدٌ<br>میرا نام حامد ہے۔ |
| وَهٰذَا زَمِيْلِیْ مَحْمُوْدٌ<br>اور یہ میرا دوست محمود ہے۔ | وَذَاكَ جَارِیْ يُوْسُفُ<br>وہ میرا پڑوسی یوسف ہے۔ |
| هٰذِهٖ مَدْرَسَتِیْ<br>یہ میرا مدرسہ ہے۔ | وَذَاكَ بَيْتِیْ وتِلْكَ غُرْفَتِیْ<br>وہ میرا گھر ہے اور وہ میرا کمرہ ہے۔ |
| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ<br>یہ فاطمہ ہے۔ | فَاطِمَةُ طِفْلَةٌ هِیَ تِلْمِيْذَةٌ<br>فاطمہ چھوٹی بچی ہے۔ وہ شاگردہ ہے۔ |
| هِیَ نَشِيْطَةٌ<br>وہ ہوشیار/چست ہے۔ | وَتِلْكَ شَجَرَةٌ. اَلشَّجَرَةُ جَمِيْلَةٌ<br>اور وہ درخت ہے۔ درخت خوبصورت ہے۔ |
| هٰذِهٖ وَرْدَةٌ<br>یہ گلاب کا پھول ہے۔ | اَلْوَرْدَةُ جَمِيْلَةٌ<br>گلاب کا پھول خوبصورت ہے۔ |

# اَلدَّرْسُ السَّابِعُ (ساتواں سبق)

## "ہ" مذکر غائب کی ضمیر مجرور

| هٰذَا خَالِدٌ | یہ خالد ہے۔ | هٰذَا كِتَابُهٗ | یہ اسکی کتاب ہے |
|---|---|---|---|
| هٰذَا قَلَمُهٗ | یہ اسکا قلم ہے۔ | هٰذَا رَأْسُهٗ | یہ اسکا سر ہے۔ |
| هٰذَا وَجْهُهٗ | یہ اسکا چہرہ ہے۔ | هٰذَا اَنْفُهٗ | یہ اسکا ناک ہے۔ |
| هذا فَمُهٗ | یہ اسکا منہ ہے۔ | هٰذَا لِسَانُهٗ | یہ اسکی زبان ہے۔ |
| مَنْ هٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذَا خَالِدٌ | یہ خالد ہے۔ |
| اَيْنَ كِتَابُهٗ؟ | اسکی کتاب کہاں ہے؟ | هٰذَا كِتَابُهٗ | یہ اسکی کتاب ہے۔ |
| اَيْنَ رَأْسُهٗ؟ | کہاں ہے اسکا سر؟ | هٰذَا رَأْسُهٗ | یہ اسکا سر ہے۔ |
| اَيْنَ صَدْرُهٗ؟ | کہاں ہے اسکا سینہ؟ | هٰذَا صَدْرُهٗ | یہ اسکا سینہ ہے۔ |

## "ھَا" مؤنث غائب کی ضمیر مجرور

| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے۔ | هٰذَا كِتَابُهَا | یہ اسکی کتاب ہے۔ |
|---|---|---|---|
| هٰذا قَلَمُهَا | یہ اسکا قلم ہے۔ | هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اسکی گھڑی ہے۔ |
| تِلْكَ كُرَّاسَتُهَا | یہ اسکی کاپی ہے۔ | هٰذَا اَخُوْهَا | یہ اسکا بھائی ہے۔ |
| وَتِلْكَ اُخْتُهَا | اور وہ اسکی بہن ہے۔ | | |

| مَنْ هٰذِهٖ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے۔ |
|---|---|---|---|
| اَيْنَ كِتَابُهَا ؟ | اسکی کتاب کہاں ہے؟ | هٰذَا كِتَابُهَا | یہ اسکی کتاب ہے۔ |
| اَيْنَ سَاعَتُهَا؟ | اسکی گھڑی کہاں ہے؟ | هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اسکی گھڑی ہے۔ |
| اَيْنَ وَالِدُهَا؟ | اسکی والد کہاں ہے؟ | ذَاكَ وَالِدُهَا | وہ اسکا والد ہے۔ |

## لمن ھٰذا (یہ کس کے لیے ہے؟)

| | |
|---|---|
| لِمَنْ هٰذَا الْكِتَابُ؟<br>یہ کتاب کس کی ہے؟ | هٰذَا كِتَابُ مَحْمُوْدٍ<br>یہ محمود کی کتاب ہے۔ |
| لِمَنْ ذَاكَ الْقَلَم؟<br>وہ قلم کس کا ہے؟ | ذَاكَ قَلَمُهٗ<br>وہ اسکا قلم ہے۔ |
| لِمَنْ هٰذِهِ الْكُرَّاسَةُ؟<br>یہ کاپی کس کی ہے؟ | هٰذِهٖ كُرَاسَةُ زَيْنَب<br>یہ زینب کی کاپی ہے۔ |
| لِمَنْ تِلْكَ السَّاعَةُ؟<br>وہ گھڑی کس کی ہے؟ | تِلْكَ سَاعَتُهَا<br>یہ اسکی گھڑی ہے۔ |

## تمرین (مشق)

1۔ان الفاظ کے ساتھ (ہ) ضمیر لگا کر استعمال کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا عَيْنٌ | یہ عینک ہے۔ | هٰذَا عَيْنُهٗ | یہ اس کی عینک ہے۔ |
| هٰذَا اُذُنٌ | یہ کان ہے۔ | هٰذَا اُذُنُهٗ | یہ اسکا کان ہے۔ |
| هٰذَا يَدٌ | یہ ہاتھ ہے۔ | هٰذَا يَدُهٗ | یہ اسکا ہاتھ ہے۔ |
| هٰذَا اُصْبُعٌ | یہ انگلی ہے۔ | هٰذَا اُصْبُعُهٗ | یہ اسکی انگلی ہے۔ |
| هٰذَا كَتِفٌ | یہ کندھا ہے۔ | هٰذَا كَتِفُهٗ | یہ اسکا کندھا ہے۔ |
| هٰذِهٖ رِجْلٌ | یہ ٹانگ ہے۔ | هٰذِهٖ رِجْلُهٗ | یہ اسکی ٹانگ ہے۔ |
| هٰذَا قَدَمٌ | یہ پاؤں ہے۔ | هٰذَہٖ قَدَمُهٗ | یہ اسکا پاؤں ہے۔ |
| هٰذِهٖ فَخِذٌ | یہ ران ہے۔ | هٰذِهٖ فَخِذُهٗ | یہ اُسکی ران ہے۔ |
| هٰذِهٖ سَاقٌ | یہ پنڈلی ہے۔ | هٰذِهٖ سَاقُهٗ | یہ اسکی پنڈلی ہے۔ |
| هٰذِهٖ رُكْبَةٌ | یہ گھٹنا ہے۔ | هٰذِهٖ رُكْبَتُهٗ | یہ اسکا گھٹنا ہے۔ |

۲۔ اردو میں ترجمہ کریں۔

| عربی | اُردو | عربی | اُردو |
| --- | --- | --- | --- |
| هٰذِهِ طَالِبَةٌ | یہ طالبہ ہے۔ | اِسْمُهَا سَعِيْدَةُ | اسکا نام سعیدہ ہے۔ |
| هٰذَا كِتَابُهَا | یہ اسکی کتاب ہے۔ | هٰذَا قَلَمُهَا | یہ اسکی قلم ہے۔ |
| هٰذِهِ سَاعَتُهَا | یہ اسکی گھڑی ہے۔ | هٰذَا بَيْتُهَا | یہ اسکا گھر ہے۔ |
| وَتِلْكَ مَدْرَسَتُهَا | اور وہ اسکا مدرسہ ہے۔ | هٰذِهِ اُمُّهَا | یہ اسکی ماں ہے۔ |
| وَذَاكَ اَبُوْهَا | وہ اسکا باپ ہے۔ | هٰذِهِ اُخْتُهَا | یہ اسکی بہن ہے۔ |
| وَهٰذَا اَخُوْهَا | اور یہ اسکا بھائی ہے۔ | | |

۳۔ عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی | اُردو | عربی |
| --- | --- | --- | --- |
| یہ میرا بھائی ہے۔ | هٰذَا اَخِیْ | وہ طالب علم ہے۔ | ذَاكَ طَالِبٌ |
| تمھارا بھائی کہاں ہے؟ | اَيْنَ اَخُوْكَ ؟ | اسکا کمرہ کہاں ہے؟ | اَيْنَ غُرْفَتُهٗ |
| تمھارا اسکول کہاں ہے؟ | اَيْنَ مَدْرَسَتُكَ ؟ | تمھارے استاذ کون ہیں؟ | من اُسْتَاذُكَ |
| انکا گھر کہاں ہے؟ | اَيْنَ بيتهُم/بَيْتُهٗ ؟ | یہ میرا ساتھی ہے۔ | هٰذَا زَمِيْلِيْ |
| یہ اسکی کتاب ہے۔ | هٰذَا كِتَابُهٗ | یہ اسکی کاپی ہے۔ | هٰذِهٖ كُرَّاسَتُهٗ |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# اَلدَّرسُ الثَّامِنُ (آٹھواں سبق)

## المکالمہ (گفتگو، بات چیت)

| اُسْتَاذٌ | استاد | تِلْمِيْذٌ | شاگرد |
|---|---|---|---|
| يَاوَلَدُ! | اے لڑکے | نَعَمْ، يَاسَيِّدِيْ | جی ہاں، میرے سردار/ آقا |
| مَا اسْمُكَ؟ | تمھارا نام کیا ہے؟ | اِسْمِيْ خَالِدٌ | میرا نام خالد ہے۔ |
| كَيْفَ حَالُكَ ؟ | تیرا حال کیسا ہے؟ | طَيِّبٌ، وَالْحَمْدُلِلّٰه | اچھا ہے۔اور تمام تعریفیں اللہ کے لیے |
| مَنْ رَبُّكَ؟ | تیرا رب کون ہے؟ | رَبِّى اللّٰهُ | میرا رب اللہ ہے۔ |
| مَن رَسُوْلُكَ ؟ | تیرا رسول کون ہے؟ | رَسُوْلِىْ مُحَمَّدٌ ﷺ | میرے رسول محمد ﷺ ہیں۔ |
| مَادِيْنُكَ ؟ | تیرا دین کیا ہے؟ | دِيْنِيْ اَلإِسْلَامُ | میرا دین اسلام ہے۔ |
| مَا كِتَابُكَ؟ | تیری کتاب کیا ہے؟ | كِتَابِيْ اَلْقُرْاٰنُ الْكَرِيْمُ | میری کتاب قرآن کریم ہے۔ |
| مَا قِبْلَتُكَ؟ | تیرا قبلہ کیا ہے؟ | قِبْلَتِيْ اَلْكَعْبَةُ | میرا قبلہ کعبہ ہے۔ |
| مَا اسْمُ دَوْلَتِكَ؟ | تیرے ملک کا نام کیا ہے؟ | اِسْمُ دَوْلَتِيْ بَاكِسْتَانٌ | میرے ملک کا نام پاکستان ہے۔ |
| يَابِنْتُ! | اے لڑکی! | نَعَمْ، يا سَيِّدَتِيْ | جی ہاں، میری سردار/ آقا/ ملکہ |
| مَا سْمُكِ ؟ | تیرا نام کیا ہے؟ | اِسْمِيْ فَاطِمَةُ | میرا نام فاطمہ ہے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَيْفَ حَالُكِ ؟ | تیرا حال کیسا ہے؟ | طَيِّبَةٌ وَالْحَمْدُ لِلّٰه | اچھا ہے، الحمدللہ |
| مَنْ رَبُّكِ؟ | تیرا رب کون ہے؟ | اللّٰه رَبِّیْ | اللہ میرا رب ہے۔ |
| مَنْ نَبِيُّكِ؟ | تیرا نبی کون ہے؟ | مُحَمَّدٌ ﷺ نَبِيِّیْ | محمد ﷺ میرے نبی ہیں |
| مَا كِتَابُكِ؟ | تیری کتاب کیا ہے؟ | اَلْقُرآنُ كِتَابِیْ | قرآن مجید میری کتاب ہے۔ |
| مَا قِبْلَتُكِ؟ | تیرا قبلہ کیا ہے؟ | اَلْكَعْبَةُ قِبْلَتِیْ | کعبہ میرا قبلہ ہے۔ |
| مَابَلَدُكِ؟ | تیرا شہر کونسا ہے؟ | ملتانُ بَلَدِیْ | ملتان میرا شہر ہے۔ |

# تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی | اُردو | عربی |
|---|---|---|---|
| میں طالب علم ہوں۔ | اَنَا طَالِبٌ | میرا نام خالد ہے۔ | اِسْمِیْ خَالِدٌ |
| یہ میرا مدرسہ ہے۔ | هٰذِهٖ مَدْرَسَتِیْ | وہ میری درسگاہ ہے۔ | ذَاكَ فَصْلِیْ |
| وہ میری کتاب ہے۔ | ذَاكَ كِتَابِیْ | وہ میری کاپی ہے۔ | تِلْكَ كُرَّاسَتِیْ |
| یہ میرے استاذ ہیں۔ | هٰذَا اُسْتَاذِیْ | اور وہ میرا دوست ہے۔ | وَذَاكَ زَمِيْلِیْ |
| یہ مدرسہ کا منشی ہے۔ | هٰذَا كَاتِبُ الْمَدْرَسَةِ | وہ مدرسہ کا چپڑاسی ہے۔ | ذَاكَ خَادِمُ الْمَدْرَسَةِ |

اُردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| يَافَاطِمَةُ اَيْنَ زَمِيْلَتُكِ؟ | اے فاطمہ! تیری دوست کہاں ہے؟ |
| هَلْ هٰذَا وَالِدُكِ؟ | کیا یہ تیرے والد ہیں؟ |

| | |
|---|---|
| هَلْ ذَاكَ اَخُوكَ؟ | کیا وہ تیرے بھائی ہیں؟ |
| هَلْ هٰذِهٖ سَاعَتُكَ؟ | کیا یہ تیری گھڑی ہے؟ |
| لِمَنْ تِلْكَ الدَّرَّاجَةُ؟ | وہ سائیکل کس کی ہے؟ |
| لِمَنْ هٰذَا الْقَلَمُ؟ | یہ قلم کس کا ہے؟ |
| كَيْفَ حَالُكَ؟ | تیرا حال کیسا ہے؟ |
| اَنَا بِخَيْرٍ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ | میں خیریت کیساتھ ہوں اور اللہ کا شکر ہے۔ |
| كَيْفَ وَالِدُكَ؟ | تیرے والد کیسے ہیں؟ |
| وَالِدِيْ بِخَيْرٍ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ | میرے والد خیریت سے ہیں اور اللہ کا شکر ہے۔ |
| كَيْفَ اَخُوكَ؟ | تیرا بھائی کیسا ہے؟ |
| هُوَ مَرِيْضٌ | وہ بیمار ہے۔ |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# اَلدَّرْسُ التَّاسِعُ (نواں سبق)

## فِیْ (میں)

| | | |
|---|---|---|
| اَلْقَلَمُ فِی الْجَيْبِ<br>قلم جیب میں ہے۔ | اَيْنَ الْقَلَمُ؟<br>قلم کہاں ہے؟ | اَلْقَلَمُ فِی الْجَيْبِ<br>قلم جیب میں ہے۔ |
| مَحْمُوْدٌ فِی الْغُرْفَةِ<br>محمود کمرے میں ہے۔ | اَيْنَ مَحْمُوْدٌ؟<br>محمود کہاں ہے؟ | مَحْمُوْدٌ فِی الْغُرْفَةِ<br>محمود کمرے میں ہے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاذَا فِی الْجَيْبِ؟ | جیب میں کیا ہے؟ | اَلْقَلَمُ فِی الْجَيْبِ | قلم جیب میں ہے۔ |

| مَنْ فِي الْغُرْفَةِ؟ | کمرے میں کون ہے؟ | مَحْمُوْدٌ فِی الْغُرْفَةِ | محمود کمرے میں ہے۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ فِي الْبَيْتِ؟ | گھر میں کون ہے؟ | فَاطِمَةُ فِي الْبَيْتِ | فاطمہ گھر میں ہے۔ |
| مَنْ فِي الْمَسْجِدِ؟ | مسجد میں کون ہے؟ | خَالِدٌ فِي الْمَسْجِدِ | خالد مسجد میں ہے۔ |

## عَلٰی (پر)

| اَلْكِتَابُ عَلَى الْمَكْتَبِ<br>کتاب میز پر ہے۔ | اَيْنَ الْكِتَابُ<br>کتاب کہاں ہے؟ | اَلْكِتَابُ عَلَى الْمَكْتَبِ<br>کتاب میز پر ہے۔ |
|---|---|---|
| مَحْمُوْدٌ عَلَى السَّطْحِ<br>محمود چھت پر ہے۔ | اَيْنَ مَحْمُوْدٌ؟<br>محمود کہاں ہے؟ | مَحْمُوْدٌ عَلَى السَّطْحِ<br>محمود چھت پر ہے۔ |

| مَاذَا عَلَى الْكِتَابِ؟ | کتاب پر کیا ہے؟ | اَلْقَلَمُ عَلَى الْكِتَابِ | قلم کتاب پر ہے۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ عَلَى السَّطْحِ؟ | چھت پر کون ہے؟ | مَحْمُوْدٌ عَلَى السَّطْحِ | محمود چھت پر ہے۔ |
| مَاذَا عَلَى الشَّجَرَةِ؟ | درخت پر کیا ہے؟ | اَلْعُصْفُوْرُ عَلَى الشَّجَرَةِ | چڑیا درخت پر ہے۔ |

## فوق (اوپر) تحت (نیچے)

| اَلسَّمَآءُ فَوْقَنَا<br>آسمان ہمارے اوپر ہے۔ | اَيْنَ السَّمَآءُ ؟<br>آسمان کہاں ہے؟ | اَلسَّمَآءُ فَوْقَنَا<br>آسمان ہمارے اوپر ہے۔ |
|---|---|---|
| اَلسَّقْفُ فَوْقَنَا<br>چھت ہمارے اوپر ہے۔ | اَيْنَ السَّقْفُ؟<br>چھت کہاں ہے؟ | اَلسَّقْفُ فَوْقَنَا<br>چھت ہمارے اوپر ہے۔ |
| اَلْاَرْضُ تَحْتَنَا<br>زمین ہمارے نیچے ہے۔ | اَيْنَ الْاَرْضُ؟<br>زمین کہاں ہے؟ | اَلْاَرْضُ تَحْتَنَا<br>زمین ہمارے نیچے ہے۔ |

| | |
|---|---|
| اَیْنَ الطَّلاَّ سَۃُ؟<br>جھاڑن/صافی کہاں ہے؟ | اَلطَّلاَّسَۃُ تَحتَ السَّبُّوْرَۃِ<br>جھاڑن تختہ سیاہ کے نیچے ہے۔ |
| اَیْنَ الْھِرَّۃُ؟<br>بلی کہاں ہے؟ | اَلْھِرَّۃُ تَحتَ الکُرْسِیْ<br>بلی کرسی کے نیچے ہے۔ |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی | اُردو | عربی |
|---|---|---|---|
| اے خالد | یا خَالِدُ | جی ہاں | نَعَمْ |
| تمھارا بھائی کہاں ہے؟ | اَیْنَ اَخُوْكَ ؟ | میرا بھائی مدرسہ میں ہے۔ | اَخِیْ فِی الْمَدْرَسَۃِ |
| تمھارے والد کہاں ہیں؟ | اَیْنَ اَبُوْكَ؟ | میرے والد مسجد میں ہے۔ | اَبِیْ فِی الْمَسْجِدِ |
| تمھارے استاذ کہاں ہیں؟ | اَیْنَ اُسْتَاذُكَ؟ | میرے استاد درسگاہ میں ہیں۔ | اُسْتَاذِیْ فِی الْفَصْلِ |
| تمھارا دوست کہاں ہے؟ | اَیْنَ زَمِیْلُكَ ؟ | میرا دوست گھر میں ہے۔ | زَمِیْلِیْ فِی الْبَیْتِ |
| مہتمم صاحب کہاں ہیں؟ | اَیْنَ الْمُدِیْرُ؟ | مہتمم صاحب دفتر میں ہیں۔ | اَلْمُدِیْرُ فِی الْمَکْتَبِ |

۲۔ اُردو میں ترجمہ کریں۔

| عربی | اُردو |
|---|---|
| اَلْخَطِيْبُ عَلَى الْمِنْبَرِ | خطیب منبر پر ہے۔ |
| وَالْمُسْلِمُوْنَ فِي الْمَسْجِدِ | اور مسلمان مسجد میں ہیں۔ |
| هٰذِهٖ مَدْرَسَتِيْ | یہ میرا مدرسہ ہے۔ |
| الطُّلَّابُ فِي الْمَدْرَسَةِ | طلباء مدرسہ میں ہیں۔ |
| اَلطِّفْلُ تَحْتَ الشَّجَرَةِ | بچہ درخت کے نیچے ہے۔ |
| وَالْعُصْفُوْرُ عَلَى الشَّجَرَةِ | چڑیا درخت پر ہے۔ |
| اَلْاَزْهَارُ فِي الْحَدِيْقَةِ | پھول باغ میں ہیں۔ |
| اَلسَّمَآءُ فَوْقَنَا | آسمان ہمارے اوپر ہے۔ |
| وَالْاَرْضُ تَحْتَنَا | اور زمین ہمارے نیچے ہے۔ |
| اَلْحُجَّاجُ فِي مَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ | حاجی مکہ مکرمہ میں ہیں۔ |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## الدَّرْسُ الْعَاشِرُ (دسواں سبق)

### هٰذَا — هٰذَانِ

یہ (ایک) مذکر — یہ (دو) مذکر

| هٰذَا | هٰذَانِ |
|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ و هٰذَا كِتَابٌ<br>یہ ایک کتاب ہے اور یہ ایک کتاب ہے۔ | هٰذَانِ كِتَابَانِ<br>یہ دو کتابیں ہیں۔ |
| هٰذَا قَلَمٌ وهٰذَا قَلَمٌ<br>یہ ایک قلم ہے اور یہ ایک قلم ہے۔ | هٰذَانِ قَلَمَانِ<br>یہ دو قلم ہیں۔ |

| هٰذا تِلْمِيْذٌ و هٰذا تِلْمِيْذٌ<br>یہ ایک شاگرد ہے اور یہ ایک شاگرد ہے۔ | هٰذانِ تِلْمِيْذانِ<br>یہ دو شاگرد ہیں۔ |
|---|---|

## ماهٰذان؟

یہ دو کیا ہیں؟

| ما هٰذانِ؟ | یہ دو کیا ہیں؟ | هٰذانِ كِتَابان | یہ دو کتابیں ہیں۔ |
|---|---|---|---|
| ماهٰذانِ ؟ | یہ دو کیا ہیں؟ | هٰذَانِ قَلَمَانِ | یہ دو قلم ہیں۔ |
| مَنْ هٰذانِ؟ | یہ دو کون ہیں؟ | هٰذانِ تِلْمِيْذَانِ | یہ دو شاگرد ہیں۔ |

## هٰذِهِ — هاتَانِ

یہ ایک (مؤنث) — یہ دو (مؤنث)

| هٰذِهِ سَاعَةٌ وهٰذِهِ سَاعَةٌ<br>یہ ایک گھڑی ہے اور یہ ایک گھڑی ہے۔ | هَاتَانِ سَاعَتَانِ<br>یہ دو گھڑیاں ہیں۔ |
|---|---|
| هٰذِهِ كُرَّاسَةٌ وَهٰذِهِ كُرَّاسَةٌ<br>یہ ایک کاپی ہے اور یہ ایک کاپی ہے۔ | هَاتَانِ سَاعَتَانِ<br>یہ دو گھڑیاں ہیں۔ |
| هٰذِهِ طالبةٌ وهٰذِهِ طالبةٌ<br>یہ ایک طالبہ ہے اور یہ ایک طالبہ ہے۔ | هَاتَانِ طَالِبَتَانِ<br>یہ دو طالبات ہیں۔ |

## ماهَاتَان ؟

یہ دو چیزیں کیا ہیں؟

| ما هَاتَانِ ؟ | یہ دو چیزیں کیا ہیں؟ | هَاتَانِ سَاعَتَانِ | یہ دو گھڑیاں ہیں۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ هَاتَان ؟ | یہ دو کون ہیں؟ | هَاتَانِ طَالِبَتَانِ | یہ دو طالبات ہیں۔ |

| مَا هٰذانِ؟ | یہ دو چیزیں کیا ہیں؟ | هٰذانِ کِتَابٌ وَقَلَمٌ | یہ دو چیزیں کتاب اور قلم ہیں۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ هٰذانِ؟ | یہ دو کون ہیں؟ | هٰذانِ خَالِدٌ وَمَحْمُوْدٌ | یہ دونوں خالد اور محمود ہیں۔ |
| مَا هَاتَانِ ؟ | یہ دو چیزیں کیا ہیں؟ | هَاتَانِ سَاعَةٌ وكُرَّاسَةٌ | یہ دو چیزیں گھڑی اور کاپی ہیں۔ |
| مَنْ هَاتَانِ ؟ | یہ دو کون ہیں؟ | هَاتَانِ فَاطِمَةُ وَزَيْنَبُ | یہ دونوں فاطمہ اور زینب ہیں۔ |

# تمرین (مشق)

ا۔ عربی میں ترجمہ کریں۔

| اُردو | عربی |
|---|---|
| میرے پاس دو کتابیں ہیں اور دو قلم ہیں۔ | عِندِیْ كِتَابَان وَقَلَمَان |
| دو تختیاں ہیں اور دو کاپیاں ہیں۔ | لَوْحَتَان وَكُرَّاسَتَان |
| خالد کے دو بھائی اور دو بہنیں ہیں۔ | لِخَالِدٍ اَخَوَان وَاُخْتَان |
| اسلم کے پاس دو گھڑیاں ہیں۔ | عِنْدَ اَسْلَمَ سَاعَتَان |
| سعید کے پاس دو ٹوپیاں ہیں۔ | عِنْدَ سَعِيْدٍ قَلَنْسُوَتَان |
| کمرے میں دو کھڑکیاں ہیں۔ | فِي الْغُرفَةِ شُبَّاكَان |
| یہ دو درخت ہیں۔ | هَاتَان شَجَرَتَان |
| یہ دو پھول ہیں۔ | هَاتَان زَهْرَتَان |

۲۔ اُردو میں ترجمہ کریں۔

| عربی | اُردو |
|---|---|
| لِیْ اَخَوَان وَصَدِيقَان | میرے دو بھائی اور دو دوست ہیں۔ |
| عَلَى الشَّجَرَةِ عُصْفُوْرَان | درخت پر دو چڑیاں ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| هَاتَانِ وَرْدَتَان | یہ دوگلاب کے پھول ہیں۔ |
| لِلْمَسْجِد مَنَارَتَان | مسجد کے دو مینار ہیں |
| لِخَالِدٍ اِبْنٌ وَاحِدٌ | خالد کا ایک بیٹا ہے۔ |
| وَلَهُ بِنْتٌ وَاحِدَةٌ | اور اسکی ایک بیٹی ہے۔ |
| وَفَاطِمَةُ لَهَا اَخَوَانِ وَاُخْتَانِ وَزَمِيلَةٌ وَاحِدَةٌ | اور فاطمہ اُسکے دو بھائی اور دو بہنیں اور ایک سہیلی ہے۔ |
| لِلطَّائِرَةِ جَنَاحَتَان. | جہاز کے دو پر ہیں۔ |
| لِلْغُرْفَةِ بَابَان | کمرے کے دو دروازے ہیں۔ |

☆☆☆☆☆☆☆

# اَلدَّرْسُ الحَادِیْ عَشَرَ (گیارھواں سبق)

(مذکر) انا نَحْنُ اَنْتَ اَنْتُمَا

میں ہم تو (ایک) (تم دو)

| | | |
|---|---|---|
| اَنَا رَجُلٌ<br>تو ایک مرد ہے۔ | وَاَنْتَ رَجُلٌ<br>اور تو ایک مرد ہے۔ | اَنْتُمَا رَجُلَانِ<br>تم دونوں مرد ہو۔ |
| هو وَلَدٌ<br>وہ ایک لڑکا ہے | وَذَاكَ وَلَدٌ<br>اور وہ ایک لڑکا ہے۔ | هُمَا وَلَدَانِ<br>وہ دونوں لڑکے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| مَنْ اَنْتُمَا؟<br>تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ رَجُلَان<br>ہم دونوں مرد ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| مَنْ نَحْنُ؟<br>ہم کون ہیں؟ | اَنْتُمَا رَجُلَانِ<br>تم دونوں مرد ہو۔ |
| مَنْ هُمَا؟<br>وہ دونوں کون ہیں؟ | هُمَا رَجُلَانِ<br>وہ دونوں مرد ہیں۔ |
| هل اَنْتُمَا مُسْلِمَانِ؟<br>کیا تم دونوں مسلمان ہو؟ | نَعَمْ، نَحْنُ مُسْلِمَانِ<br>جی ہاں، ہم دونوں مسلمان ہیں۔ |
| هل نَحْنُ بَاكِسْتَانِانِ؟<br>کیا ہم دو پاکستانی ہیں؟ | نَعَمْ، اَنْتُمَا باكِسْتَانِيَان<br>جی ہاں، تم دونوں پاکستانی ہو۔ |
| هَلْ هُمَا رَجُلَانِ؟<br>کیا وہ دونوں مرد ہیں؟ | لَا، بَلْ هُمَا وَلَدَانِ<br>نہیں، بلکہ وہ دونوں لڑکے ہیں۔ |
| مَنْ اَنْتُمَا؟<br>تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ خَالِدٌ و مَحْمُوْدٌ<br>ہم دونوں خالد اور محمود ہیں۔ |

## (مؤنث) اَنَا نَحْنُ انتِ اَنتما

| | |
|---|---|
| اَنتِ بِنتٌ وَاَنتِ بِنتٌ<br>تو ایک لڑکی ہے اور تو ایک لڑکی ہے۔ | وَاَنْتُمَا بِنْتَانِ<br>اور تم دونوں لڑکیاں ہو۔ |
| هِيَ بِنتٌ وَتِلْكَ بِنتٌ<br>تو ایک لڑکی ہے اور تو ایک لڑکی ہے۔ | هُمَا بِنْتَانِ<br>وہ دونوں لڑکیاں ہیں۔ |
| مَنْ اَنْتُمَا؟<br>تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ بِنْتَانِ<br>ہم دونوں لڑکیاں ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| مَنْ هُمَا؟<br>وہ دونوں کون ہیں؟ | هُمَا بِنْتَانِ<br>وہ دونوں لڑکیاں ہیں۔ |
| هَلْ أَنْتُمَا مُسْلِمَتَانِ؟<br>کیا تم دونوں مسلمان لڑکیاں ہو؟ | نَعَمْ، نَحْنُ مُسْلِمَتَانِ<br>جی ہاں، ہم دونوں مسلمان لڑکیاں ہیں۔ |
| هَلْ هُمَا مِصْرِيَّتَانِ؟<br>کیا وہ دونوں مصری لڑکیاں ہیں؟ | لَا، بل هُمَا باكِسْتَانِيَّتَانِ<br>نہیں، بلکہ وہ دونوں پاکستانی لڑکیاں ہیں۔ |
| مَنْ أَنْتُمَا؟<br>تم دونون کون ہو؟ | نَحْنُ فَاطِمَةُ وَزَيْنَبُ<br>ہم دونوں فاطمہ اور زینب ہیں۔ |

## تمرین (مشق)

۱۔ ان مفرد الفاظ سے تثنیہ بنائیں۔

| مفرد | تثنیہ | مفرد | تثنیہ | مفرد | تثنیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| رَأْسٌ | رَأْسَان | صَدْرٌ | صَدْرَان | لِسَانٌ | لِسَانَان |
| قلبٌ | قَلْبان | بَطْنٌ | بَطْنَان | عَيْنٌ | عَيْنَان |
| شَفَةٌ | شَفَتَان | سَاقٌ | سَاقَان | قَدَمٌ | قَدَمَان |
| رِجْلٌ | رِجْلَان | | | | |

۲۔ ان الفاظ کو جملوں میں استعمال کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَجْهَان | هٰذان وَجْهَان | أَنْفان | هٰذان أَنْفَان |
| بطْنان | هٰذان بَطْنَان | ظُهْران | هٰذان ظُهْران |
| جِسْمان | هٰذَان جِسْمَان | حَجَران | هٰذَان حَجَران |
| جِدَارَان | هٰذان جِدَارَان | | |

مؤنث

| | | | |
|---|---|---|---|
| يدان | هَاتَان يَدَان | اُذُنَان | هَاتَان اُذُنَان |
| كَتِفَان | هَاتَان كَتِفَان | فَخِذَان | هَاتَان فَخِذَان |
| رُكْبَتَان | هَاتَان رُكْبَتَان | سَيَّارَتَان | هَاتَان سَيَّارَتَان |
| زَهْرَتَان | هَاتَان زَهْرَتَان | شَجَرَتَان | هَاتَان شَجَرَتَان |

# اَلدَّرْسُ الثَّانِي عَشَرَ (بارھواں سبق)

## المفردات (مفردات)

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَنَا | میں | اَنْتَ | تو (مرد) |
| اَنْتُمَا | تم دونوں مرد | هُمَا | وہ دونوں مرد |
| نَحْنُ | ہم سب | اُذُنٌ | کان |
| اُصْبُعٌ | انگلی | قِبْلَةٌ | خانہ کعبہ |
| كَعْبَةٌ | کعبہ | نَشِيطٌ | چست/ہوشیار |
| كَسْلَانٌ | سست | مَرِيضٌ | بیمار |
| صَحِيحٌ | تندرست | طَلَّاسَةٌ | جھاڑن/صافی |
| هِرَّةٌ | بلی | اَلازْهَارُ | پھول |
| جَنَاحَان | دو پر | عُصْفُوْرَان | دو چڑیاں |

# اَلْجُمَلُ (جملے)

| هٰذَا سَالِمٌ | یہ سالم ہے | هٰذَا رَأْسُهُ | یہ اسکا سر ہے۔ |
|---|---|---|---|
| هٰذَا وَجْهُهُ | یہ اسکا چہرہ ہے۔ | هٰذَا فَمُهُ | یہ اسکا منہ ہے۔ |
| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے۔ | هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اسکی گھڑی ہے۔ |
| وَتِلْكَ كُرَّاسَتُهَا | اور وہ اسکی کاپی ہے۔ | هٰذِهٖ أُخْتُهَا | یہ اسکی بہن ہے۔ |
| تِلْكَ جَارَتُهَا. | وہ اسکی پڑوسن ہے۔ | أَنَا مُسْلِمٌ | میں مسلمان ہوں۔ |
| اَللّٰهُ رَبِّیْ | اللہ میرا رب ہے۔ | مُحَمَّدٌ ﷺ رَسُوْلِیْ | محمد ﷺ میرے رسول ہیں۔ |
| اَلْإِسْلَامُ دِیْنِیْ | اسلام میرا دین ہے۔ | اَلْقُرْاٰنُ كِتَابِیْ | قرآن میری کتاب ہے۔ |
| اَلْكَعْبَةُ قِبْلَتِیْ | کعبہ میرا قبلہ ہے۔ | أَنْتَ أَخِیْ | تو میرا بھائی ہے۔ |
| سَعِیْدٌ عَلَی السَّطْحِ | سعید چھت پر ہے۔ | وَحَامِدٌ عَلَی السُّلَّمِ | اور حامد سیڑھی پر ہے۔ |
| وَأَبُوْهُمَا فِی الْبَیْتِ | اور ان کا باپ گھر میں ہے۔ | جَمِیْلٌ و نَعِیْمٌ تِلْمِیْذَانِ | جمیل اور نعیم دونوں شاگرد ہیں۔ |
| هُمَا صَدِیْقَانِ | وہ دونوں دوست ہیں۔ | وَهُمَا جَارَانِ | اور وہ دونوں پڑوسی ہیں۔ |
| سَعِیْدَةُ وَنَعِیْمَةُ طِفْلَتَانِ | سعیدہ اور نعیمہ دونوں بچیاں ہیں۔ | هُمَا زَمِیْلَتَانِ | وہ دونوں سہیلیاں ہیں۔ |
| وَهُمَا جَارَتَانِ | اور وہ دونوں پڑوسی ہیں۔ | | |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# اَلدَّرسُ الثَّالِثُ عَشَرَ (تیرھواں سبق)

| المفرد | المثنی | الجمع |
|---|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ<br>یہ ایک کتاب ہے۔ | هٰذَانِ كِتَابَانِ<br>یہ دو کتابیں ہیں۔ | هٰذِهٖ كُتُبٌ<br>یہ سب کتابیں ہیں۔ |
| هٰذَا قَلَمٌ<br>یہ ایک قلم ہے۔ | هٰذَانِ قَلَمَانِ<br>یہ دو قلم ہیں۔ | هٰذِهٖ اَقْلَامٌ<br>یہ سب قلم ہیں۔ |
| هٰذَا بَابٌ<br>یہ ایک دروازہ ہے۔ | هٰذَانِ بَابَانِ<br>یہ دو دروازے ہیں۔ | هٰذِهٖ اَبْوَابٌ<br>یہ سب دروازے ہیں۔ |
| هٰذِهٖ سَاعَةٌ<br>یہ ایک گھڑی ہے۔ | هٰذَانِ سَاعَتَانِ<br>یہ دو گھڑیاں ہیں۔ | هٰذِهٖ سَاعَاتٌ<br>یہ سب گھڑیاں ہیں۔ |
| هٰذِهٖ شَجَرَةٌ<br>یہ ایک درخت ہے۔ | هٰذَانِ شَجَرَتَانِ<br>یہ دو درخت ہیں۔ | هٰذِهٖ اَشْجَارٌ<br>یہ سب درخت ہیں۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لمن هٰذِهٖ الْكُتُبُ؟<br>یہ کتابیں کس کی ہیں؟ | هٰذِهٖ كُتُبُ مَحْمُوْدٍ<br>یہ محمود کی کتابیں ہیں۔ | مَاهٰذِهٖ؟<br>یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ اَبْوَابُ الْمَسْجِدِ<br>یہ مسجد کے دروازے ہیں۔ |
| مَاهٰذِهٖ؟<br>یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ فُصُوْلُ الْمَدْرَسَةِ<br>یہ مدرسہ کی درسگاہ ہے۔ | مَاتِلْكَ؟<br>یہ کیا ہے؟ | تِلْكَ غُرُفَاتُ الطَّلَبَةِ<br>وہ طلباء کے کمرے ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| هٰذَا وَلَدٌ<br>یہ لڑکا ہے۔ | هٰذَانِ وَلَدَانِ<br>یہ دو لڑکے ہیں۔ | هٰؤُلَآءِ اَوْلَادٌ<br>یہ سب لڑکے ہیں۔ |
| هٰذَا طَالِبٌ<br>یہ ایک طالب علم ہے۔ | هٰذَانِ طَالِبَانِ<br>یہ دو طالب علم ہیں۔ | هٰؤُلَآءِ طَلَبَةٌ<br>یہ سب طالب علم ہیں۔ |
| هٰذَا اُسْتَاذٌ<br>یہ ایک استاد صاحب ہے۔ | هٰذَانِ اُسْتَاذَانِ<br>یہ دو استاد ہیں۔ | هٰؤُلَآءِ اَسَاتِذَةٌ<br>یہ سب استاد صاحب ہیں۔ |

| هٰذِهٖ بِنْتٌ<br>یہ ایک لڑکی ہے۔ | هَاتَانِ بِنْتَانِ<br>یہ دولڑکیاں ہیں۔ | هٰٓؤُلَآءِ بَنَاتٌ<br>یہ سب لڑکیاں ہیں۔ |
|---|---|---|
| هٰذِهٖ طَالِبَةٌ<br>یہ ایک طالبہ ہے۔ | هَاتَانِ طَالِبَتَانِ<br>یہ دو طالبات ہیں۔ | هٰٓؤُلَآءِ طَالِبَاتٌ<br>یہ سب طالبات ہیں۔ |

| من هٰٓؤُلَآءِ؟ | یہ کون ہیں؟ | هٰٓؤُلَآءِ اَوْلَادٌ | یہ سب لڑکے ہیں۔ |
|---|---|---|---|
| مَنْ اُولٰٓئِكَ ؟ | وہ سب کون ہیں؟ | اُولٰٓئِكَ اَسَاتِذَةٌ | وہ سب استاد ہیں۔ |
| مَنْ هٰٓؤُلَآءِ ؟ | یہ کون ہیں؟ | هٰٓؤُلَآءِ نِسَاءٌ | یہ سب عورتیں ہیں۔ |
| مَنْ اُولٰٓئِكَ ؟ | وہ سب کون ہیں؟ | اُولٰٓئِكَ بَنَاتٌ | وہ سب لڑکیاں ہیں۔ |

## تمرین (مشق)

ا۔ عربی میں ترجمہ کریں۔

| عربی | اُردو |
|---|---|
| یہ مدرسہ ہے۔ | هٰذِهٖ مَدْرَسَةٌ |
| یہ مدرسہ کی درسگاہیں ہیں۔ | هٰذِهٖ فُصُوْلُ الْمَدْرَسَةِ |
| یہ دارالاقامہ ہے۔ | هٰذِهٖ دَارُ الْإِقَامَةِ |
| یہ طلبہ کے کمرے ہیں۔ | هٰذِهٖ غُرُفَاتُ الطَّلَبَةِ |
| یہ مدرسہ کے اساتذہ ہیں۔ | هٰٓؤُلَآءِ اَسَاتِذَةُ الْمَدْرَسَةِ |
| یہ باغیچہ ہے۔ | هٰذِهٖ حَدِيْقَةٌ |
| اس میں لمبے لمبے درخت ہیں۔ | فِيْهَا اَشْجَارٌ طَوِيْلَةٌ |
| اور خوبصورت پھول ہیں۔ | وَاَزْهَارٌ جَمِيْلَةٌ |
| یہ لڑکیوں کا اسکول ہے۔ | هٰذِهٖ مَدْرَسَةُ الْبَنَاتِ |
| اور یہ اسکی طالبات ہیں۔ | وَهٰٓؤُلَآءِ طَالِبَاتُهَا |

۲۔اردو میں ترجمہ کریں۔

| عربی | اُردو |
|---|---|
| هٰذِهٖ كُتُبٌ | یہ کتابیں ہیں۔ |
| هٰذِهٖ كُتُبٌ عَرَبِيَّةٌ | یہ عربی کتب ہیں۔ |
| هٰذِهٖ كُتُبٌ دِيْنِيَّةٌ | یہ دینی کتب ہیں۔ |
| هٰذِهٖ مَدَارِسُ اِسْلَامِيَّةٌ | یہ مدارس اسلامی ہیں۔ |
| هٰذِهٖ خِزَانَاتُ الْمَكْتَبَةِ | یہ کتب خانے کی الماریاں ہیں۔ |
| نَحْنُ مُسْلِمُوْنَ | ہم سب مسلمان ہیں۔ |
| هٰؤُلَاءِ بَنَاتٌ صَالِحَاتٌ | یہ نیک لڑکیاں ہیں۔ |
| هٰذِهٖ شَوَارِعُ نَظِيْفَةٌ | یہ صاف ستھری سڑکیں ہیں۔ |
| مَسَاجِدُ كَرَاتِشِيْ جَمِيْلَةٌ وَنَظِيْفَةٌ | کراچی کی مساجد خوبصورت اور صاف ستھری ہیں۔ |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# اَلدَّرْسُ الرَّابِعُ عَشَرَ (چودھواں سبق)

اَنْتُمَا (تم دو) نَحْنُ (ہم)

| اَنْتَ وَلَدٌ<br>تو ایک لڑکا ہے۔ | وَاَنْتَ وَلَدٌ<br>اور تو ایک لڑکا ہے۔ | اَنْتُمَا وَلَدَانِ<br>تم دو لڑکے ہو۔ |
|---|---|---|
| اَنْتَ طَالِبٌ<br>تو ایک طالب علم ہے۔ | وَاَنْتَ طَالِبٌ<br>اور تو ایک طالب علم ہے۔ | اَنْتُمَا طَالِبَانِ<br>تم دو طالب علم ہو۔ |

هُوَ هُمَا

مذکر وہ ایک وہ دونوں

| | | |
|---|---|---|
| عَابِدٌ طَالِبٌ<br>عابد ایک طالب علم ہے۔ | وَسَعِيْدٌ طَالِبٌ<br>اور سعید ایک طالب علم ہے۔ | هُمَا طَالِبَانِ<br>وہ دونوں طالب علم ہیں۔ |
| حَامِدٌ وَلَدٌ<br>حامد ایک لڑکا ہے۔ | وَسَالِمٌ وَلَدٌ<br>اور سالم ایک لڑکا ہے۔ | هُمَا وَلَدَانِ<br>وہ دونوں لڑکے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| مَنْ ذَانِكَ الْوَلَدَانِ؟<br>وہ دو لڑکے کون ہیں؟ | ذَانِكَ طَالِبَانِ<br>وہ دو لڑکے طالب علم ہیں۔ |
| مَنْ ذَانِكَ الرَّجُلَانِ؟<br>وہ دونوں مرد کون ہیں؟ | ذَانِكَ مَحْمُوْدٌ وَخَالِدٌ<br>وہ دونوں محمود اور خالد ہیں۔ |

اَنْتُمَا نَحْنُ

مؤنث تم دو ہم

| | | |
|---|---|---|
| اَنْتِ بِنْتٌ<br>تو ایک لڑکی ہے۔ | وَاَنْتِ بِنْتٌ<br>اور تو ایک لڑکی ہے۔ | اَنْتُمَا بِنْتَانِ<br>تم دونوں لڑکیاں ہو۔ |
| اَنْتِ طَالِبَةٌ<br>تو ایک طالبہ ہے۔ | وَاَنْتِ طَالِبَةٌ<br>اور تو ایک طالبہ ہے۔ | اَنْتُمَا طَالِبَتَانِ<br>تم دونوں طالبات ہو۔ |

| | |
|---|---|
| مَنْ اَنْتُمَا؟<br>تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ بِنْتَانِ<br>ہم دونوں لڑکیاں ہیں۔ |
| مَنْ اَنْتُمَا؟<br>تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ طَالِبَتَانِ<br>ہم دونوں طالبات ہیں۔ |

